مرزا حیرات جیسا بولتے تھے ویسا ہی لکھتے تھے، حالانکہ ضابطہ کی تعلیم نہ جدید قسم کی پائی تھی نہ قدیم قسم کی، لیکن قرآن مجید کا ترجمہ کیا تھا اور اسے مولوی نذیر احمد کے ترجمہ سے ٹکرایا تھا، فارسی میں شعر کہنے کے مدعی تھے۔ ہر کس و ناکس صرف دیکھ کر مرعوب ہو جاتا تھا، اللہ تعالیٰ نے غیر معمولی حسن مردانہ عطا فرمایا تھا۔ ایک لطیفہ یاد آ گیا، سر عبدالقادر نے سنایا تھا، اس زمانہ میں، جبکہ مرزا حیرت کا عروج تھا، اور شیخ عبدالقادر ایڈیٹر مخزن تھے۔

آل انڈیا محمڈن ایجوکشنل کانفرنس کا مدراس کی طرف کہیں سالانہ اجلاس تھا، شیخ عبدالقادر اور ان کے احباب، میر غلام بھیک نیرنگ، مسٹر عبدالعزیز فلک پیما اور شیخ خوشی محمد، گورنر کشمیر وغیرہ اجلاس کی شرکت کرنے لاہور سے روانہ ہوئے، میر نیرنگ کے سوا سب انگریزی لباس میں تھے، مدراس قریب آیا تو تین چار سیٹھ وضع کے مسلمان ان کے ڈبہ میں آ کر بیٹھے اور جیسا کہ قاعدہ ہے کہ انہوں نے شیخ عبدالقادر اور ان کے احباب سے باتیں شروع کیں۔ پوچھا آپ کہاں جا رہے ہیں، انہوں نے بتا دیا۔ پوچھا۔ کہاں سے آ رہے ہیں انہوں نے کہا لاہور سے۔ بس لاہور کا نام لینا تھا کہ سیٹھ صاحبان کھڑے ہو گئے اور ان لوگوں کے ہاتھ چومنے لگے، یہ حیران کہ ہمارے ہاتھ کیوں چومے جا رہے ہیں، پوچھا۔ بھائیو! کیا ماجرا ہے، ہمیں کیوں کانٹوں میں گھسیٹا جا رہا ہے، بولے آپ لاہور سے جو آ رہے ہیں، پوچھا لاہور سے آ رہے ہیں تو کیا ہے؟ بولے لاہور دلی کے نزدیک ہے۔ اور دلی میں مرزا حیرت جیسے بزرگ موجود ہیں۔(۱)

ملا واحدی کی مفصل رائے اور درج بالا اقتباسات سے صاف معلوم ہو رہا ہے کہ مرزا حیرت نہایت مفاد پرست، ابن الوقت اور ایسے خود غرض آدمی تھے کہ جو اپنے معمولی فائدہ اور شہرت و نام آوری کے لئے ہر ایک غلط سے غلط اور نامناسب کام کرنے، تحریرات و کتابیں لکھنے، چھپوانے کے لئے ہر وقت تیار رہتے تھے۔ ان کے کردار و عمل میں عجیب طرح کا تضاد اور منافقت تھی، ان کے قلم سے نہ امت کی پرانی نئی، مرحوم ممتاز و مایہ ناز شخصیات محفوظ تھیں، نہ ان کے ہم عصر اور زندہ و موجود اصحاب فضل و کمال اور علماء اور خادمان ملت۔ وہ ہر ایک پر اتہامات لگانے، بے بنیاد، بے اصل و ثبوت باتیں گھڑ کر، بڑی شخصیتوں سے منسوب کرنے اور زیب داستاں کے لئے فرضی کتابوں کے حوالے دینے میں بیباک تھے، اور اس میں ذرا بھی تکلف اور شرم نہیں کرتے تھے۔ اس لئے ان کی کتابوں اور حوالوں، خصوصاً ''حیات طیبہ'' پر اعتماد صحیح نہیں، یہ کتاب نہ علمی تقاضوں کو پورا کرتی ہے، نہ اس کی روایات اور حوالے درست ہیں، اس کتاب اور مؤلف سے دور رہنا اور دامن بچا کر گزر جانا ہی بہتر ہے۔

راہ رو، رہنما، ہم سفر الحفیظ، الامان، الحذر
رہزنوں لٹ نہ جانا کہیں ہم نے دیکھے ہیں، کچھ راہ بر

(۱) میرے زمانے کی دلی ص:۱۸۶۔۱۹۰۔ از ملا واحدی

راہ رو، رہنما، ہم سفر
الحفیظ، الامان، الحذر
رہزنوں لٹ نہ جانا کہیں
ہم نے دیکھے ہیں، کچھ راہ بر